جوہر نسواں ہر انگریزی مہینہ کی ۱۰ تاریخ کو شائع ہوتا ہے

# جوہر نسواں دہلی

سالانہ چندہ پیشگی
بذریعہ منی آرڈر ۴ر
بذریعہ وی۔پی ۸ر
ممالک غیر سے ۵ شلنگ

چوتھا سال | فہرست مضامین ماہ اگست ۱۹۳۸ء | جلد ۸ نمبر ۶



| | | |
|---|---|---|
| آپ اور ہم | رازق الخیری | ۲ |
| اطلاع اختتام سال | منیجر | ۳ |
| ناقابل اشاعت مضامین | ادارہ | ۴ |
| ضروری ہدایتیں | ادارہ | ۴ |
| کڑہت کی قسمیں اور کاڑھنے کا طریقہ | نذیر فاطمہ | ۵ |
| **خیاطی** | | ۶ |
| انڈاپوشی | ولیہ خاتون | ۶ |
| سینی پوش وغیرہ | ادارہ | |
| **کشیدہ کاری** | | |
| رومال کے پھول | سنجیدہ اشرف | ۹ |
| کونہ کا پھول | ونسزا آغا حسن | ۱۰ |
| ٹیبل کلاتھ کے کونہ کا پھول | شفیق جہاں | ۱۰ |
| بڑا پھول | ممتاز بیگم | ۱۱ |
| کشن و میز پوش کا مرکز | نواب ذکیہ سلطان | ۱۲ |
| تکیہ غلاف کا مرکز | مس الیاس ابراہیم | ۱۳ |
| تکیہ کا غلاف | اشفاق النسا | ۱۴ |
| **سلمہ ستارہ کا کام** | | |
| کشن کا کونہ | اختر اشرف | ۱۵ |
| **سلمہ اور موتی کا کام** | | |
| مربع بیل | سیدہ اشرف | ۱۶ |
| کالرس کور کی جھالر | مسرور جہاں | ۱۷ |
| **ربن اور ستاروں کا کام** | | |
| جمپر کا گریبان | آر۔کے | ۲۱ تا ۲۴ |
| **شنائل کا کام** | | |
| بیل | مس الیاس ابراہیم | " " |
| **کراس اسٹچ ورک** | | |
| بیل مع گوشہ | ر۔ب | ۲۱ تا ۲۴ |
| کونہ | ر۔ب | " " |
| وسطی خاکہ | عبدالرزاق | " " |
| بیل | آر۔بی | " " |
| گڈنائٹ | عقیلہ عسکری جعفری | " " |
| **کروشیا کا کام** | | |
| انگوری خاکہ | سنجیدہ اشرف | ۱۷ |
| **اونی کام سلائیوں سے** | | |
| اونی جھالر | سیدہ اشرف | ۲۵ |
| **مخملی پھول پتوں کا کام** | | |
| بینڈ بیگ | خدیجہ عبدالکریم | ۲۸ |
| **بٹن ہول اسٹچ کا کام** | | |
| رومال وغیرہ کے لئے پھول | بیگم محمد سمیع اللہ | ۲۹ |
| **رننگ ورک** | | |
| بیل (بلاک) | ولیہ خاتون | ۳۰ |
| **جدید دستکاری** | | |
| ایک کونہ | آر۔بی | ۳۱ |
| **فریٹ ورک** | | |
| آئینہ کا خاکہ | آر۔بی | ۳۲ |
| **باورچی خانہ** | | |
| خوبانی اور آلو بخارے وغیرہ کا جام | ولیہ خاتون | ۳۳ |
| روے کی ٹکیاں | طیبہ بیگم | ۳۳ |
| نان خطائی | طیبہ بیگم | ۳۳ |
| معلومات اور تجربات | ادارہ | ۳۴ |
| انتخاب (افسانہ) | بلقیس جمال | ۳۵ |
| دستکار بہنوں کی محفل | متفرق | ۴۰ |


باہتمام رازق الخیری پرنٹر پبلشر محبوب المطابع دہلی میں چھپ کر دفتر عصمت کوچہ چیلان دہلی سے شائع ہوا۔

# آپ اور ہم

اگست کے پرچہ کے ساتھ جوہرِ نسواں کا چوتھا سال ختم ہوتا ہے۔ الحمد للہ اس عرصہ میں اس نے خواتین کی جو مفید خدمات انجام دیں اس کو ہر شخص نے سراہا۔ اس کے لئے یہی کم فخر کی بات نہیں کہ یہ دستکاری کا نہ صرف اردو میں بلکہ تمام ہندوستان میں واحد پرچہ ہے اور دور دراز تک کے دستکاری سے دلچسپی رکھنے والے حضرات و خواتین اس کی خوبیوں کے معترف ہیں حسب معمول اس کا آئندہ پرچہ سالگرہ نمبر ہوگا جو نہایت آب و تاب و غیر معمولی اہتمام کے ساتھ تیار کیا جا رہا ہے۔ اس دفعہ یہ نمبر کسی خاص موضوع کے لئے وقف نہیں ہے بلکہ اکثر خریدار بہنوں کی تجویز کے مطابق اس میں طرح طرح کی دستکاری کے زیادہ سے زیادہ نمونے اور مضامین شائع ہوں گے۔ بہت سے مضامین اور نمونے مشہور دستکار بہنوں سے خاص طور پر تیار کروائے گئے ہیں۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ سالگرہ نمبر میں نہ صرف ہم کو غیر معمولی محنت کرنی پڑتی ہے بلکہ اس کی تیاری میں مصارف بھی بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ پھر بھی ہم اسے صرف دو مہینے کا پرچہ شمار کرتے ہیں۔ چنانچہ یہ سالگرہ نمبر بھی ستمبر و اکتوبر کا پرچہ ہوگا اور خریداروں کو بالکل مفت دیا جائے گا۔ لیکن ڈاکخانہ کے نئے قواعد کے بموجب چونکہ دو ماہ کا یکجائی پرچہ شائع نہیں کیا جا سکتا اور ہم اس سالگرہ نمبر کو بہت کافی ضخیم شائع کر رہے ہیں اس لئے یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ اکتوبر میں بھی پرچہ شائع کیا جائے۔ جو پچھلے ماہ کے اعلان کے مطابق ایک خوبصورت و کارآمد کتاب "گلزارِ درخشاں" کی صورت میں شائع ہوگا جسے دستکاری کی مشہور ماہر آر۔ کے درخشاں صاحبہ نے مرتب کیا ہے۔ چونکہ اکتوبر کا جوہرِ نسواں سالگرہ نمبر ہی میں شامل ہوگا اس لئے یہ کتاب علیحدہ ہے اور قیمتاً دی جائے گی۔ اب آپ دو باتوں کو نہایت غور سے سمجھ لیجئے۔ ایک تو یہ کہ جن بہنوں کا سالانہ چندہ اگست کے پرچہ کے ساتھ ختم ہوتا ہے وہ مہربانی فرما کر اگلے سال کا چندہ صرف سوا دو روپیہ بذریعہ منی آرڈر بھیج دیں۔ اگر کسی کو پرچہ جاری نہ رکھنا ہو تو وہ ہمیں انکاری خط لکھ دیں۔ اگر منی آرڈر نہ آیا اور نہ انکاری اطلاع ملی تو سالگرہ نمبر وی پی بھیجا جائے گا۔ بعض بہنیں وی پی واپس کر دیتی ہیں۔ ایسی بہنوں کے لئے ہمیں لکھنا پڑتا ہے کہ وی پی واپس کرنے سے دفتر کو بہت نقصان پہونچتا ہے۔ ہمارے نقصان کا خیال کر کے آپ مگر تین پیسے کا انکاری کارڈ بھیج دیں تو بہت بہتر ہو۔ دوسری بات یہ ہے کہ "گلزارِ درخشاں" ایک الگ چیز ہے اور اس کی قیمت ایک روپیہ ہے مگر جوہری بہنوں کو صرف ۱۰ میں دی جائے گی۔ جو بہنیں اسے نہ لینا چاہیں وہ بھی مہربانی کر کے ایک کارڈ پر انکاری اطلاع دیدیں ورنہ وی پی بھیجا جائے گا۔

امید ہے بہنیں وی پی وصول فرما کر اپنے پرچہ کی مدد کریں گی۔

رازق الخیری

# اطلاع اختتام سال

جن بہنوں کا سال خریداری اس اگست کے پرچہ کے ساتھ ختم ہوتا ہے ان کے خریداری نمبر یہ ہیں۔

۵۳ - ۶۷ - ۸۲ - ۸۳ - ۱۰۰ - ۱۰۸ - ۱۱۵ - ۱۳۴ - ۱۳۸ - ۱۳۶ - ۱۴۳ - ۱۶۳ - ۱۷۱ - ۱۷۵ -
۱۷۸ - ۱۹۵ - ۱۹۷ - ۲۳۳ - ۲۵۱ - ۲۵۴ - ۲۸۷ - ۲۸۹ - ۲۹۱ - ۲۹۳ - ۲۹۴ - ۲۹۵ - ۲۹۶ - ۲۹۹
۳۰۳ - ۳۰۷ - ۳۱۲ - ۳۷۴ - ۳۸۵ - ۳۹۷ - ۴۰۹ - ۶۵۴ - ۸۲۲ - ۹۹۱ - ۱۰۲۳ - ۱۰۸۸ - ۱۱۵۵ -
۱۱۶۴ - ۱۱۷۹ - ۱۲۰۶ - ۱۲۲۷ - ۱۲۳۴ - ۱۲۳۶ - ۱۲۴۹ - ۱۲۷۷ - ۱۲۸۳ - ۱۲۹۵ - ۱۳۲۹ -
۱۳۵۴ - ۱۴۰۷ - ۱۴۵۱ - ۱۴۵۸ - ۱۵۴۴ - ۱۵۹۴ - ۱۵۹۵ - ۱۶۶۵ - ۱۶۹۸ - ۱۷۲۳ - ۱۷۴۱ - ۱۷۴۴ -
۱۷۴۸ - ۱۸۰۱ - ۱۹۱۷ - ۱۹۵۵ - ۱۹۶۹ - ۲۰۱۹ - ۲۰۲۸ - ۲۰۳۶ - ۲۰۴۳ - ۲۰۴۹ - ۲۰۵۲ - ۲۰۵۸ -
۲۰۶۰ - ۲۰۶۷ - ۲۰۶۸ - ۲۰۷۰ - ۲۰۸۱ - ۲۰۸۲ - ۲۰۹۲ - ۲۰۹۴ - ۲۰۹۶ - ۲۰۹۷ - ۲۱۰۰ - ۲۱۰۱ - ۲۱۰۷ -
۲۱۱۰ - ۲۱۱۳ - ۲۱۱۶ - ۲۱۱۸ - ۲۱۲۰ - ۲۱۲۴ - ۲۱۲۶ - ۲۱۳۸ - ۲۱۵۱ - ۲۱۵۶ - ۲۱۵۷ - ۲۱۵۹ - ۲۱۶۶ -
۲۱۶۸ - ۲۱۷۱ - ۲۱۷۲ - ۲۱۷۷ - ۲۱۹۰ - ۲۲۱۹ - ۲۲۳۶ - ۲۲۳۹ - ۲۳۶۷ - ۲۳۶۸ - ۲۴۱۳ - ۲۵۱۴
۲۶۱۳ - ۲۶۶۰ - ۲۶۶۷ - ۲۶۸۵ - ۲۶۸۹ - ۲۶۹۱ - ۲۶۹۲ - ۲۷۰۱ - ۲۷۱۸ - ۲۷۲۴ - ۲۷۳۷
۲۷۳۸ - ۲۷۴۰ - ۲۷۴۲ - ۲۷۴۷ - ۲۷۴۹ - ۲۷۵۲ - ۲۷۶۰ - ۲۷۶۲ - ۲۷۶۳ - ۲۷۶۴ - ۲۷۶۵
۲۷۶۶ تا ۲۷۷۲ - ۲۷۷۴ - ۲۷۷۵ - ۲۷۷۸ - ۲۷۸۱ - ۲۷۸۲ - ۲۷۸۳ - ۲۷۸۶ - ۲۷۸۹ - ۲۷۹۳ - ۲۷۹۴
۲۷۹۵ - ۲۷۹۹ - ۲۸۰۰ تا ۲۸۰۳ - ۲۸۰۷ - ۲۸۰۹ - ۲۸۱۲ - ۲۸۱۴ - ۲۸۱۵ - ۲۸۱۹ - ۲۸۲۰ - ۲۸۲۲ - ۲۸۲۳ -
۲۸۲۵ - ۲۸۲۶ - ۲۸۲۸ - ۲۸۳۰ - ۲۸۳۲ - ۲۸۳۴ - ۲۸۳۷ - ۲۸۴۱ - ۲۸۴۴ تا ۲۸۴۶ - ۲۸۴۹ - ۲۸۵۰ -
۲۸۵۴ - ۲۸۵۶ - ۲۸۵۷ - ۲۸۵۹ - ۲۸۶۶ - ۲۸۷۰ - ۲۸۷۳ - ۲۸۷۵ - ۲۸۷۶ - ۲۸۸۱ - ۲۸۸۲ - ۲۸۹۴ -
۲۹۰۰ - ۲۹۰۲ - ۲۹۰۷ - ۲۹۱۴ - ۲۹۱۵ - ۲۹۳۰ - ۲۹۳۵ - ۲۹۴۷ - ۲۹۵۲ - ۲۹۵۳ - ۲۹۶۷ - ۲۹۷۵ -
۲۹۷۹ - ۲۹۸۵ - ۳۰۴۹ - ۳۰۵۹ - ۳۰۶۳ - ۳۰۹۸ - ۳۱۰۸ - ۳۱۴۴ - ۳۲۴۳ - ۳۲۷۶ - ۳۲۸۱ - ۳۲۸۳ -
۳۲۹۸ - ۳۳۸۱ - ۳۳۸۴ - ۳۴۰۰ - ۳۴۱۱ - ۳۴۸۶ - ۳۵۰۷ - ۳۵۳۲ - ۳۵۵۰ - ۳۶۰۱ - ۳۶۰۲ - ۳۶۰۹ - ۳۶۳۴ -

جن بہنوں کے خریداری نمبر اوپر لکھے گئے ہیں وہ مہربانی فرما کر جلد آئندہ سال کا چندہ بذریعہ منی آرڈر روانہ فرما دیں یا کسی وجہ سے آئندہ پرچہ بند کرنا ہو تو خریداری نمبر کے حوالے سے انکاری اطلاع دیدیں۔ ۲۰ ستمبر تک منی آرڈر یا انکاری خط نہ ملا تو ستمبر کا پرچہ ۱۲ کا وی پی بھیجا جائیگا۔ قدردان بہنوں سے امید ہے کہ وی پی کی واپسی سے جوہر نسواں کو نقصان نہ پہونچائیں گی۔

منیجر

# ناقابل اشاعت مضامین

افسوس ہے کہ مندرجہ ذیل نمونہ جات اور مضامین جوہر نسواں میں شائع نہیں ہو سکے جو بہنیں واپس منگانا چاہیں ۲۵ اگست تک ۱ ؍ کے ٹکٹ بھیجکر واپس منگا سکتی ہیں۔ اس کے بعد ردی کر دئے جائیں گے۔

مخمل پر چھاپنا۔ س الف حق بھرتپور۔ جوہری بہنوں سے ب۔ن مدراس۔ تعارف۔ الف فاطمہ حسن پور۔ کراس اسٹیچ کی بیل ز۔ب۔ نہرا سے کہتے ہیں۔ ر۔ نازلی سہ دہلی۔ نان خطائی خستہ س۔ خاتون مین پوری۔ دستکاری۔ ر۔ بنت م س۔ پہر ہیلہ دستکاری خ م ع۔ گورکھپور۔ تارکشی میں لیس۔ ش۔ فردوس۔ آگرہ۔ حسین و نازک کونہ۔ الف نسا رغار ہیود۔ نازک بیل۔ ز۔ سید حسن برنی۔ تارکشی میں کونہ۔ اے آر بیگم۔ تارکشی کا پھول۔ ایس ایس بیگم علیگڈھ تارکشی کی جدید بیل۔ ق جہاں رحیم پور۔ بیل کروشیہ۔ ر۔ بانو کلکتہ۔ پیاری تتلی۔ ب عبدالحق آگرہ۔ مری کا پھول۔ ا فاطمہ۔ ہمیرپور۔ خوبصورت بیل۔ ن۔ آر ا۔ کنڈکوٹ۔ خوبصورت پھول۔ ا۔ فاطمہ ہمیرپور۔ تارکشی کا نمونہ۔ س سلطانہ بیگم۔ رامپور۔ تکیہ غلاف معہ گدّا نائٹ۔ گمنام۔ شاخ انگور پر چڑیا۔ ب فاطمہ بھرتپور۔ دو بوٹے ایس بی ناگپور۔ پھول۔ س فاطمہ الہ آباد۔ دو کونے۔ ر بیگم پرتابگڈھ رومال کے پھول۔ ر بیگم پرتاب گڈھ۔ خوشنما پھول تکیہ غلاف کا پھول۔ ر۔ بیگم پرتابگڈھ۔ آئینہ پوش۔ ب۔ ن کلکتہ۔ کالر۔ غ اختر بانو رامپور۔ خوبصورت پھول۔ آر۔ ایف۔ میز پوش کا پھول۔ ایم ر کے جعفری۔ تکیہ غلاف ہمشیرہ پیارے۔ جونپور۔ سلمہ کا پھول۔ ب بیگم بھرتپور۔ چند نقشے۔ ر۔ نسا بیگم۔ اٹاوہ۔ خوشنما گلاب کا پھول۔ ن آر بیگم شکارپور۔ خوبصورت ڈیزائن ع۔ ریاض پیٹی کوٹ کی بیل۔ الف جہاں ظفر۔ تارکشی کی سہل بیل س۔ اعلی ہینگن گھاٹ۔ سلمہ کا پھول۔ ن۔ ح سلطانہ زحمت افزا بیل۔ عبد الرزاق کلکتہ۔ خوبصورت پھول۔ خوشنما پھول نذیر بیگم۔ خوبصورت بیل س۔ الف علی ہینگن گھاٹ۔ ایڈیٹر

# ضروری ہدایتیں

## کشیدہ کاری

کشن اور میز پوش کا مرکز۔ یہ نقشہ نہایت خوبصورت ہے اس کو وسط میز پوش یا کشن پر رنگین سپختہ اور چمکدار دھاگوں سے کاڑھیئے۔ یا سلمہ ستارہ سے بنائیے۔ آج کل چمکدار بٹا ہوا کلابتون بہت عمدہ بکتا ہے۔ پس اس خاکہ کو مندرجہ ذیل اشیاء اور طریقہ سے بنائیے۔

سامان۔

سلمہ خاردار۔ سنہری اور سفید۔ کلابتون۔ سنہری بٹا ہوا۔ شنائل سبز۔ ستارے رنگین کٹاؤ دار گول۔ ریشم لسٹر شیڈ دار گلابی اور سبز۔

اوّل سب پھول اور پتوں کو کاڑھ لیجئے۔ پتیاں سبز اور پھول و کلیاں گلابی اور ڈنڈیوں پر سبز شنائل ٹانک دیجئے پھر بٹا ہوا کلابتون ہلکے زرد دھاگے سے تمام پھول۔ کلی پتے اور ڈنڈیوں کے اطراف ٹانک دیجئے۔ اور پھولوں میں زیرہ کی جگہ کتھی پو نہیں جڑ دیجئے۔ جہاں (/// //) ایسے نشان ہیں سفید اور سنہری سلمے کے ٹکڑے جڑ دیجئے اور گول نشانات پر رنگین ستارہ ٹانک دیجئے۔ اور انگریزی حروف کو بہت صفائی کے ساتھ سنہری سلمہ سے کاڑھ لیجئے۔ نیچے الیف بنا کر سلمہ بھرنے کا طریقہ بتا دیا ہے۔ اسی طرح تمام حروف بنائیے۔



## ربن اور ستاروں کا کام

جمپر کا گریبان۔ ریشمین جمپر میں اس وضع کا گریبان لگا کر اطراف تار گوکھرو ٹانک لیجئے اور پھول پتے ربن سے بنا کر گول نشانات پر رنگین ستارے ہمراہ پوتھ جڑنے (/ / ایسے نشانوں پر سلمہ کے ٹکڑے لگیں گے۔

# کڑہت کی قسمیں اور کاڑہنے کا طریقہ

سلسلہ کے لئے جولائی کا جوہر نسواں دیکھئے

ڈبل پتی کی کڑہت:- یہ کڑہت بھی بہت خوبصورت اور آسان ہے اس کے سیکھنے کے لئے زیادہ محنت کی ضرورت نہیں لیکن خوبصورت بہت معلوم ہوتی ہے اور بڑے بڑے پھول و پتے اس کڑہت سے بہت آسانی کے ساتھ تیار کئے جاسکتے ہیں اس کڑہت کے لئے کسی خاص کپڑے یا دھاگے کی ضرورت نہیں ہر قسم کے دھاگوں سے ہر چیز پر کاڑہی جاسکتی ہے۔ اگر عمدہ دھاگہ لگایا جائیگا تو ظاہر ہے کہ کام پائدار و خوشنما ہوگا۔ میز پوش تکیہ غلاف وغیرہ پر اس کڑہت کی بیلیں اور گلدستہ بہت ہی عمدہ معلوم ہوتے ہیں۔ مندرجہ ذیل خاکہ مدنظر رکھ کر تیار کیجئے۔



مکمل پتی ←

نمبر ۲



نامکمل پتی کڑہی ہوئی اور حلقہ خالی ←

نمبر ۱

اول کسی پھول کو کپڑے پر ٹریس کر لیجئے اور اسکی پتی کے درمیان نمبر (۱) کی طرح پتی بنائیے اور بعد میں نمبر (۲) کی طرح حلقہ کاڑھ لیجئے۔ کڑہت کسی خاص قسم کی نہیں وہی پتی کی کڑہت ہوگی جس کا طرز تیاری آگے کسی اشاعت میں بتلایا جاچکا ہے۔ اگر پسند ہو تو ایمبرائیڈری سے بھی ڈبل پتہ کی کڑہت کاڑہی جاسکتی ہے۔ کاڑہتے وقت یہ لحاظ ضرور رکھئے کہ دھاگہ باریک ہو اور ٹانکے بالکل پاس پاس اور بہت برجستہ ہوں۔ ٹانکے کی صفائی سے کڑہت کی خوشنمائی دوبالا ہوجائے گی اور دھاگے کی چمک و عمدگی آپ کی محنت کو چار چاند لگا دیگی۔ اس قسم کی کڑہت کے لئے عموماً "تارکشی" نامی دھاگے یا کلابتوں کی لچھیاں مناسب ہوں گی۔ تارکشی کے دھاگہ سے اگر کاڑھیں تو کپڑے کے مناسب انداز سے دھاگہ لیں یعنی اگر لٹھے پر کاڑہیں تو دو تار سے اور بک۔ رفل یا ململ اور سلک پر صرف باریک تار سے کاڑہیں۔ بے حد نفیس کام تیار ہوگا۔



غدیر فاطمہ

## خیّاطی

# انڈاپوشی

جوہرِ نسواں میں ابھی تک انڈاپوشی کی ترکیب میری نظر سے نہیں گزری۔ وہ آج میں جوہری بہنوں کی خدمت میں پیش کرتی ہوں۔ یہ تھیلی ہاف بوئل انڈے پر تشتری میں رکھ کر ڈھک دی جاتی ہے تاکہ مکھی بیٹھنے و مٹی جمنے سے محفوظ رہے۔ بیحد آسان ہے۔ مخمل۔ ساٹن۔ دوسوتی جس چیز کی بہنیں چاہیں بنا سکتی ہیں۔

چھ انچ لمبا و اتنا ہی چوڑا چوکور کپڑا لے کر اس کے برابر ہی استر بھی لے لیجئے۔ اگر مخمل ہو تو استر کی ضرورت نہیں نقشہ نمبر (۱) کی طرح کاٹ کر تین طرف مشین سے بخیہ کر کے الٹ لیجئے۔ نیچے جہاں سے کھلا رکھا ہے باریک موڑ کر ترپ لیجئے۔ اب اس کی سیون جو بیچ میں ہے جہاں بخیہ کیا گیا تھا۔ اس کے اوپر و نیچے جہاں ترپا گیا ہے ایجنگ کر لیجئے۔ ایجنگ کی ترکیب میں نومبر ۳۶ء کے جوہرِ نسواں میں لکھ چکی ہوں۔ لیجئے انڈاپوشی تیار ہو گئی۔ اب اس کے بیچ میں دونوں طرف کوئی خوبصورت چھوٹا سا پھول بنا لیجئے۔ ملاحظہ ہو نمبر (۲) مکمل انڈاپوشی۔ بہت ہی دیدہ زیب ہوگی۔ اگر دوسوتی کی انڈاپوشی ہیں تو اس پر بجائے پھول کے نیچے ایک انگل جگہ چھوڑ کر رنگ کی بیل بنائے۔ بہت اچھی معلوم ہوگی۔ یہ انڈاپوشی صرف ایک انڈے پر ڈھکی جا سکتی ہے۔ حسب مرضی بڑی سی سکتی ہیں۔ امید ہے بہنیں پسند فرمائیں گی۔







ولیہ خاتون۔ آگرہ

# سینی پوش وغیرہ

سلیقہ ایسی عمدہ چیز ہے کہ جس کا ہر لڑکی اور عورت کے پاس ہونا ضروری ہے۔ پیاری بہنو سلیقہ کسی گڑیا۔ کھلونے۔ بیل یا غذا کا نام نہیں بلکہ یہ ایک فطری جذبہ ہے اور ہر ذی روح کو خالق عالم کی طرف سے عطیہ ہے لیکن اس کی نشوونما فرض انسانی ہے جس طرح ایک پودا بغیر کھاد اور پانی کے جل جاتا ہے یا ایک انسان بلا دوا مر جاتا ہے یا ایک کھانا نمک کی کمی سے بگڑ جاتا ہے اسی طرح سلیقہ بغیر محنت اور دماغی کوشش کے جسم انسانی سے فنا ہو جاتا ہے۔ اگر آپ ادنیٰ درجہ پھوہڑ ہونے پر بھی چاہیں کہ سلیقہ شعار بن جائیں تو چند روز کی محنت کے بعد ضرور بن سکتے ہیں۔

بلکہ اور زیادہ فکر سے کام لیا تو ہزاروں کو سلیقہ مند بنا بھی سکتے ہیں پس ظاہر ہے کہ یہ عطیہ پروردگار عالم ہمیں عطا کر چکا اور اس کا محفوظ رکھنا اور بڑھانا ہمارے حسن تدبیر پر منحصر ہے سلیقہ وہ دولت ہے کہ اس سے غریب اور مفلوک الحال انسان دولت مند بن سکتا ہے اور حقیر انسان عالم کی نگاہوں میں ذی عزت اور ذی رتبت ہو سکتا ہے سلیقہ پلنگ پر بیٹھے بیٹھے پان چبانے سے نہیں آسکتا۔ بلکہ ہاتھ پاؤں چلانے اور محنت کرنے سے آتا ہے قلیل سرمایہ اور معمولی سامان سے سلیقہ کی بدولت ایک متوسط درجہ کی عورت اپنا گھر رشک ارم بنا سکتی ہے۔ ریشمی پائجامہ، شیروانی قمیصوں اور ڈوپٹوں کو پھٹ جانے کے بعد پھینک دینا نہیں چاہئے




بلکہ بوسیدہ حصہ الگ کر کے مضبوط کپڑے کو نکال لیجئے۔ اور کئی مختلف رنگوں سے رنگ ڈالئے اور سینی پوش تھالی پوش اور رکابی پوش تیار کیجئے۔ انکا تیار کرنا چنداں دشوار نہیں۔ صرف سمجھ اور استقلال کی ضرورت ہے۔ مندرجہ ذیل تین خاکے ہیں۔ ایک سینی پوش۔ دوسرا پلیٹ پوش اور تیسرا تھالی پوش کا۔ ان کو تیار کر لینے کے بعد آپ خود اپنی عقل سے اور متعدد قسم اور وضع کے کپڑے تیار کر لیں گی۔ بشرطیکہ محنت اور استقلال سے کام لیا۔

**سینی پوش** سینی کے برابر ناپ کرکے کوئی کپڑا برائے استر گول کاٹ لیجئے۔ یہ خیال رہے کہ سینی سے ایک گرہ بڑا رہے سینی پوش لٹکتا ہوا خوبصورت معلوم ہوتا ہے۔ پھر جو کپڑے ریشمی پختہ رنگوں سے پیشتر رنگ رکھے ہیں انہیں سے مطابق نقشہ ایک گول ٹکڑا کاٹ لیجئے پھر چھ ٹکڑے مطابق شکل دوسرے دائرہ کے کتر کر اس گول ٹکڑے میں سی لیجئے اور گوٹ کی شکل کی دو تین پٹیاں کاٹ کر تیسرا دائرہ بنائیے اب استر کی برابر ہو گیا ہوگا۔ ایک آڑی گوٹ کی طرح کی پٹی

میں کنگورے کاٹ کر اور سی کر سینی پوش میں سی لیجئے اور استر لگا کر ہر جوڑ پر مشین سے بخیہ کر لیجئے۔ اگر زیادہ خوشنمائی منظور ہے تو ہر سیون پر و ہنک یا بابن ٹانک لیجئے اور بیچ کے گول حصّہ پر کوئی مرکز رنگین دھاگوں سے کاڑھ لیجئے۔ نہایت خوشنما سینی پوش تیار ہے اگر احتیاط سے استعمال کیا گیا تو مدت تک خراب نہیں ہوتا۔

پلیٹ پوش




**پلیٹ پوش**۔ مطابق نقشہ تیار کرتے جہاں رنگ تحریر ہیں ہر خانہ میں کشیدہ کاری کے پھول بنائیے اور اطراف موتیوں کی جھالر

**تھالی پوش**۔ اس کو نقشہ مد نظر رکھ کر سینی پوش کی ترکیب سے تیار کیجئے رنگ نقشہ کے برابر درج ہیں۔ اس کے کنگورے گول کاٹے جیسے کہ خاکہ سے عیاں ہیں۔

تھالی پوش




**ادارہ**

ٹیبل کلاتھ کے کونہ کا پھول

پتیاں سبز پھول گہرا سرخ
ڈال چاکلیٹ
شفق جہاں جونپور



# بڑا پھول

یہ پھول ٹیبل کلاتھ کے کونہ پر کاڑھیے بہت خوشنما معلوم ہوگا۔ پھول۔ گلابی۔ پتے اور ڈالی سبز۔ کلیاں فیروزی رنگ سے کاڑھیے



ممتاز بیگم بنت عبدالسبحان ایم اے۔

# کشن و میز پوش کا مرکز

نمونہ صفحہ (۱۲) پر ملاحظہ فرمائیے

پتیاں۔ سبز۔ پھول شیڈ دار گلابی۔ کلیاں۔ شوخ گلابی۔ نسیں۔ ہلکی سبز۔ ڈالیاں چوکلٹ وسط گل۔ چوکلٹ۔ فورگیٹ میں نوٹ۔ نارنجی۔

مس نواب ذکیہ سلطانہ۔ مرادآباد

## تکیہ کا غلاف




حسب پسند رنگوں سے کاڑھیے۔ بہت اچھا معلوم ہوگا۔

اشفاق النساء

# سلمہ ستارہ کا کام

## کشن کا کونہ

ڈنڈیاں اور پھول و پتیوں کے اطراف گجائی سے بنائیے۔ اور پھول پتوں کو سلمہ سے حسب نقشہ بھر دیجئے بوبھی سلمہ ہی سے بنے گی۔ گول نشانوں پر ستارہ ٹانک دیجئے۔



مس اختر اشرف لاہور

# سلمہ اور موتی کا کام

## مُرصع بیل

سلمہ اور موتی کی یہ مرصع بیل بظاہر تو سیاہ لکیریں معلوم ہو رہی ہیں۔ لیکن جب آپ سلمہ سے کاڑھ کر موتی جڑیں گی تو واقعی یہ جڑاؤ کاری معلوم ہو گی یہ بیل بہت ہی آسان اور خوبصورت ہے جب نقشہ سلمہ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے تراش کر پھول کاڑھ لیجیے درمیان موتی جڑئیے۔ بعد (رین) بھی سلمہ سے کاڑھیے اور دونوں لکیروں کے درمیان موتی لگائیے۔ پھول ڈالیاں تراشیدہ چمکیلے سلمہ سے بنائیے۔ بوچکنے سلمہ سے بنائیے۔ اور فیروزی موتی سے۔ پھولوں کے درمیان سرخ۔ ڈالی کے موتی سبز۔

سیدہ اشرف

جس کے گریبان میں ربن پرو کر باندھا جاتا ہے۔ اس طرح ٹوپی بھی کنٹوپ کی وضع کی ہونی چاہیے جسکی جھالر گردن تک پھیلی ہوئی ہو چھ ماہ سے ڈیڑھ سال کی عمر کے بچوں کے لئے فراک قمیص یا چھوٹا سا خوبصورت کوٹ ہونا چاہیے۔ ٹوپی بھی کنٹوپ کی وضع کی نہ ہو۔ شال کی اس میں ضرورت نہیں ہاں موزے ضرور ہونے چاہئیں دل چاہے تو دستانے بھی رکھئے۔ اسی طرح رفتہ رفتہ عمر کے لحاظ سے لباس تبدیل کیا جا سکتا ہے۔

ٹوپی۔ موزے۔ بنیان تو یقیناً ہر بہن جانتی ہی ہوں گی۔ اس قسم کا چھوٹی بنیان کا نمونہ جوہر نسواں کے پہلے خاص نمبر اُونی کام سلائیوں سے ئیں پیش کر چکی ہوں۔ فلحال سلائیوں سے شال بنانے کی ترکیب نذر ناظرات کر رہی ہوں جو بہت ہی خوبصورت معلوم ہوتی ہے۔ میں نے اس کا ننھے بچوں کا ایک سوٹ تیار کر کے امسال کی آل انڈیا زنانہ صنعتی نمائش منعقدہ آگرہ میں روانہ کیا تھا جو بہت پسند کیا گیا۔ اور کسی دستکاری کی شائق بہن کی قدردان نظروں نے اسے انتخاب بھی کر لیا۔ یقیناً نمائش دیکھنے والی بہنوں نے اس ناچیز نمونہ کو ضرور ملاحظہ کیا ہوگا۔ اب اسے پیاری جوہری بہنوں کی خدمت میں پیش کر رہی ہوں۔ اس شال کے بنانے کے لئے دو عدد ہڈی کی تقریباً ڈیڑھ فٹ لانبی سلائیاں درکار ہونگی جس کے ایک طرف نوک ہوتی ہے اور دوسرے سرے پر بٹن سا بنا ہوتا ہے۔ اون آسمانی اور سفید رنگ کا۔ اس بات سے کسی کو انکار نہیں کہ انگلش اون نہایت اچھے ہوتے ہیں۔ امریکن اور اٹالین اون دستکاری کے لئے بہت ہی مناسب ہوتے ہیں۔ لیکن اب ہمارا ملک بھی عمدہ قسم کا اون وغیرہ مہیا کرنے لگا ہے۔ خصوصاً دھاریوال۔ اور کانپور ولنن مل کمپنی کا تیار کردہ اون ہماری دستکاریوں کے لئے عین مناسب ہے۔ ہمیں چاہئے کہ اپنے ملک کی صنعتی ترقی کے لئے ملکی چیزوں کی قدر کریں اور حتی المقدور ملکی چیزیں استعمال کریں۔ شال کی جھالر علیحدہ بن کر ٹانکوں سے منسلک کر دی گئی ہے۔

اب شال اس طرح بنئے۔ جھالر کی ترکیب علیحدہ ہوگی۔ آسمانی اون سے پوری سلائی بھر کر پھندے ڈالئے۔ اب انکی گنتی کیجئے۔ دیکھئے تمام پھندے اس حساب سے رکھئے کہ دس سے تقسیم ہو جائیں۔ اگر زیادہ ہوں تو کم کر لیجئے۔ ترکیب کی ضروری تشریح۔ دو ایک ساتھ سے مراد ہے دو پھندوں میں سلائی ڈال کر سیدھے بنئے۔ اون سلائی پر لے کر۔ سے مراد ہے خانہ یا پھندا بڑھاؤ۔ سیدھا یعنی بننے کے دوران میں اون سلائیوں کے آگے رکھ کر بنا یا جائے۔ الٹا۔ بنتے وقت اون خود کے اور ہاتھوں کے درمیان رکھ کر سلائی کے اوپر سے پھندا لیا جائے۔ پھندے ڈال چکنے کے بعد مندرجہ ذیل ترکیب سے بنئے۔

پہلی قطار۔ * دو ایک ساتھ۔ اون سلائی پر لے کر تین سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر تین سیدھے۔ دو ایک ساتھ۔ ایسی پتیوں سے پھر شروع *۔ دیکھئے سیدھے ہاتھ کی سلائی پر دس پھندے ہونگے۔ پھر اسی نشان سے شروع کیجئے۔ سادے خانے قطار ختم کر دیجئے۔ دوسری قطار۔ سب الٹی بنئے۔ تیسری قطار۔ * دو ایک ساتھ۔ ایک سیدھا۔ اون سلائی پر لے کر چار سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر ایک سیدھا۔ دو ایک ساتھ *۔ پھر ایسے نشان سے

بنئے اسی طرح ساری قطار ختم کیجئے۔ چوتھی قطار۔ سب الٹی بنئے۔ پانچویں قطار۔ * دو ایک ساتھ اون سلائی پر سے گر چھ سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر دو ایک ساتھ۔ * اس نشان سے پھر بنئے اور اسی طرح ساری قطار ختم کیجئے۔ چھٹی قطار سب الٹی بنئے۔ ساتویں قطار۔ * ایک سیدھا۔ اون سلائی پر لے کر دو سیدھے۔ دو ایک ساتھ پھر دو ایک ساتھ۔ دو سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر ایک سیدھا۔ * پھر اس نشان سے بنئے۔ اور قطار ختم کیجئے۔ آٹھویں قطار سب الٹی بنئے۔ نویں قطار۔ * دو سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر ایک سیدھا۔ دو ایک ساتھ۔ پھر دو ایک ساتھ۔ ایک سیدھا۔ اون سلائی پر لے کر دو سیدھے۔ * اسیطرح ساری قطار ختم کیجئے۔ دسویں قطار سب الٹی بنئے۔ گیارہویں قطار۔ * تین سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر دو ایک ساتھ پھر دو ایک ساتھ۔ اون سلائی پر لے کر تین سیدھے۔ * اسیطرح قطار ختم کیجئے۔ بارہویں قطار سب الٹی بنئے۔ بارہویں قطار ختم کر چکنے کے بعد پھر تیسری قطار شروع کیجئے۔ ملاحظہ فرمائیے شال کا ڈیزائن نقشۂ ذیل کے مطابق ہونا چاہئے۔ اسی طرح دو فٹ کا ایک ٹکڑا بن کر بند کر کے سلائی پر سے اتار لیجئے۔ اس کی چوڑائی ڈیڑھ فٹ اور لمبان دو فٹ ہوگی۔

جھالر بنانے کی ترکیب۔ یہ جھالر بننا نومشقوں کے لئے ذرا مشکل ہوگا۔ کیونکہ سلائی پر پھندے زیادہ ہونے کے سبب احتیاط لازمی ہے۔ ابتداءً سلائی پر تین سو بارہ ۳۱۲ پھندے ڈالئے۔ پہلی قطار سیدھی بنئے۔ دوسری




قطار۔ ایک سیدھا * اون سلائی پر لے کر تین سیدھے بنئے۔ تین ایک ساتھ۔ دو سیدھے۔ اون سلائی پر لے کر ایک سیدھا بنئے۔ * پھر ایسے نشان سے بنتے ہوئے ساری قطار ختم کیجئے۔ تیسری قطار سب الٹی بنئے۔

چوتھی قطار۔ دوسری قطار کی مانند بنئے۔ پانچویں قطار الٹی بنو۔ اب اسی طرح ایک قطار دوسری قطار کے مانند اور ایک الٹی۔ الٹے جانب بنتے چلے جائیے۔ اور چھ انچ چوڑی جھالر بنئے۔ اور پھندے بند کرتے ہوئے جھالر سلائی پر سے اتار لیجئے۔ بڑی سوئی میں اون پرو کر جھالر شال کے کناروں سے بڑے ٹانکوں سے منسلک کر دیجئے۔ یہ یاد رہے کہ گوشوں میں خفیف سی چنٹ لی جائیگی۔ لیجئے نہایت خوشنما شال تیار ہے۔ بطور وضاحت نقشہ ملاحظہ فرمائیے۔ نقشہ میں بنت کی وضع ظاہر کرنے کی کافی کوشش کی گئی ہے۔ اور ترکیب بھی مکمل درج ہے۔

سیدہ اشرف

## ہینڈ بیگ

مخملی پھول پتوں کا کام

ترکیب صفحہ (۳۲) پر ملاحظہ فرمائیے۔



## بٹن ہول اسٹیچ کا کام

# رومال وغیرہ کے لئے پھول







بیگم محمد سمیع اللہ لاہور

## رننگ ورک

# بیل (نمونہ بلاک ٹائیٹل کے آخری صفحہ پر دیکھئے)

آج میں جوہری بہنوں کی خدمت میں ایک جدید دستکاری پیش کرتی ہوں جس کو کہ رننگ کہتے ہیں۔ افسوس کہ اس کی صرف ایک ہی بیل دستیاب ہو سکی۔ اور نہ اس کے متعلق کچھ زیادہ معلوم ہو سکا۔ یہ بیل ٹیبل کلاتھ۔ ٹرے کلاتھ۔ تکیہ غلاف۔ پیٹی کوٹ وغیرہ پر بے حد خوشنما معلوم ہوگی۔

ترکیب مفصل لکھتی ہوں۔ نمونہ بھی بلاک کا ہے۔ بہنوں کی سمجھ میں جلد آجائے گا۔ یہ بیل بھی دوسوتی پر بنائی جاتی ہے بہت آسان ہے لیکن ذرا دیدہ ریزی کی ضرورت ہے۔ اشیاء ضروری۔ ڈی ایم سی نمبر ۲ سبز۔ گلابی۔ نیلا۔ ایک ایک گولہ کشیدہ کی سوئی۔ دوسوتی حسب ضرورت۔ جس چیز پر یہ بیل بنانی مقصود ہو اوّل سبز دھاگہ سوئی میں پرو کر سوئی اوپر نکال لیجئے۔ پھر چار دھاگے چھوڑ کر دو دھاگے سوئی میں لیجئے۔ پھر چار دھاگے چھوڑ کر دو لیجئے اسی طرح چار ٹانکے لیجئے اب اس کی سیدھ میں اوپر آٹھ دھاگے گن کر سوئی بائیں جانب سے داہنی جانب نکال لیجئے اور اسی نیچے والے ٹانکے میں سے سوئی بائیں جانب نکال کر پہلے کی طرح پھر چار ٹانکے لیجئے اور پھر مثل پہلے کے آٹھ دھاگے اوپر گن کر سوئی داہنی طرف نکال کر نیچے بائیں جانب نکال لیجئے۔ اس طرح چاروں طرف بنا لیجئے۔ کونہ

بھی اسی طرح نمونہ دیکھ کر بنائیے۔ اب ایک لائن ہوگئی۔ اس بیل میں نو لائن ہوتی ہیں۔ اب دوسری لائن کے لئے گلابی دھاگہ پرو کر اسی طرح بنائیے۔ یہ دوسری لائن پہلی لائن سے دو دھاگے اوپر چھوڑ کر بنائی جائے گی اور اسی طرح ہر لائن کے درمیان میں دو دھاگے چھوڑے جائیں گے۔ اب بجائے چار ٹانکوں کے تین ٹانکے لئے جائیں گے۔ لیکن یہ ٹانکے پہلی لائن کے ٹانکوں کے درمیان میں لیجئے۔ نمونہ سے صاف ظاہر ہے۔ اب پھر آٹھ دھاگے گنکر اوپر ایک ٹانکا لیجئے اور نیچے والے ٹانکے کے درمیان میں سوئی لے آئیے بالکل اوپر کی سیدھ میں ایک دھاگے کا بھی فرق نہ ہو۔ اور پھر تین ٹانکے نیچے لے کر اوپر ایک ٹانکا لیجئے جیسے ابھی لیا تھا اسی طرح دوسری لائن ختم کر لیجئے۔ اب تیسری لائن کے لئے نیلا دھاگہ سوئی میں پرو کر سوئی اوپر نکالئے۔ اب کے نیچے بجائے تین ٹانکوں کے دو آئیں گے اور اوپر بھی دو ٹانکے ہو جائیں گے لیکن یہ ٹانکے بھی دوسری لائن کے ٹانکوں کے درمیان میں لئے جائیں لیکن اسی طریقہ سے یعنی چار دھاگے چھوڑ کر دو۔ اب یہ ٹانکے نیچے گھٹ رہے ہیں اور اوپر بڑھ رہے ہیں۔ اسی طرح تیسری لائن بھی ختم کر لیجئے۔ چوتھی لائن کے لئے پھر سبز دھاگا لیجئے اور مثل پہلی لائنوں کے بنائیے لیکن اب کے نیچے ایک ٹانکا اور اوپر تین ٹانکے آئیں گے۔ اسی طرح چوتھی لائن ختم کر لیجئے۔ اب پانچویں لائن کے لئے پھر گلابی دھاگا لیجئے اب مثل سب سے پہلی لائن کے آٹھ دھاگے نیچے گنکر اوپر والے ٹانکے میں سوئی نکال لیجئے اور آٹھ دھاگے اوپر گن کر نیچے والے ٹانکے میں سوئی لا کر آگے بنائیے۔ اسی طرح اوپر نیچے بنا کر پانچویں لائن ختم کر لیجئے۔ اب پھر نیلا دھاگہ لیجئے اور بالکل نیچے کی طرح اس اوپر والے ٹانکے کے اوپر چار لائن بنا لیجئے نیچے ایک ایک ٹانکا گھٹتا جائیگا اور اوپر بڑھتا جائیگا۔ رنگ مختلف مندرجہ بالا طریقہ سے لیتی جائیے۔ نمونہ سے صاف عیان ہے۔ سب سے اوپر والی یعنی نویں لائن پہلی لائن کی طرح بنائیے۔ پہلی یعنی سب سے نیچے والی میں آٹھ دھاگے اوپر گنکر لئے تھے اس میں نیچے آٹھ دھاگے گنکر اوپر سوئی نکالئے۔ اور بیل کو ختم کر دیجئے اب یہ برفی کا جال بن گیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے مکمل بیل۔

اگر ایک رنگ کے دھاگے سے یہ بیل بنائی جائے تو بھی خوبصورت معلوم ہوگی۔ یہ اپنی مرضی پر منحصر ہے۔ لیکن زیادہ تر یہ بیل تین ہی رنگوں سے بنائی جاتی ہے۔ امید ہے کہ بہنیں پسند فرمائیں گی۔ اور خوب سمجھ گئی ہوں گی۔ ترکیب بہت مفصل لکھ دی گئی ہے۔

نوٹ:— ہر ایک دوسری لائن کے درمیان دو دھاگے چھوڑنا بہت ضروری ہے۔ ورنہ بیل بدشکل ہو جائے گی۔ اور دھاگے گننے میں بھی ایک دھاگے کا فرق نہ ہونے پائے۔ اس میں بھی دھاگہ میں گرہ نہیں لگائی جاتی۔ بلکہ دھاگہ جوڑ کر بنایا جائے گا۔ جس کی ترکیب میں پچھلے کسی جوہر نسواں میں لکھ چکی ہوں اب بھی بہنوں کی سمجھ میں نہ آیا ہو تو خاکسار سے دریافت کر سکتی ہیں۔

ولیہ خاتون آگرہ

# جلائیں دستکاری



## ایک کونہ

آج میں بہنوں کی خدمت
میں ایک خوشنما ڈیزائن پیش
کرتی ہوں۔ میز پوش۔ ٹرے کلاتھ
چیر کلاتھ یا کشن پر نقشہ ٹریس کرکے نہایت
صفائی کے ساتھ کاڑھیں بے حد خوشنما معلوم ہوگا۔ یہ
نمونے ولایت سے بن کر آتے ہیں اور بڑی بڑی دوکانوں پر
فروخت ہوتے ہیں۔ میں بہنوں کی ضرورت کو مد نظر رکھ کر چند نمونے
ارسال کرتی ہوں۔ پسند خاطر ہوئے تو اور بھی روانہ کردوں گی۔ اس قسم کے
نقشے کپڑوں پر چھپے ہوئے بھی ملتے ہیں۔ رنگین تاگے اور چھاپے ہوئے ٹیبل کور
کشن۔ فریم کے نقشے وغیرہ بہت عمدہ اس دوکان پر مل سکتے ہیں۔

ملنے کا پتہ:۔ Haji Aboobacker + Sons
Evening Bazar P. T. Madras

آر بی مسز یم ای ایس بنگلور

فریٹ ورک

# آئینہ کا خاکہ



آر۔ بی مسز یم ای ایس بنگلور

**ہینڈ بیگ** (نمونہ صفحہ ۸۲ پر دیکھئے) اشیاء:۔ سلمہ اور ستارے سنہری۔ پوتھ (موتی) سنہری۔ مخمل نیلا رنگ کا۔ پھول پتیاں اپنی پسند کی۔ کلار کس ریل پھول پتیوں کے ہم رنگ۔ ترکیب:۔ مخمل کے حسب نقشہ دو ٹکڑے کر کے خاکہ نقل کر لیجئے۔ پھر پھول پتیوں کو ہم رنگ تاگے سے ٹانکئے۔ پھول کے وسط میں ستارے مع سنہری پوتھ کے۔ پتیوں پر سلمہ۔ ایک پھول سے دو پنکھڑیاں قینچی سے صفائی سے تراش کر علیحدہ جگہ چسپاں کر دیجئے۔ ڈنڈیاں بھی سلمہ سے بنائیے۔ اب نقشہ کے مطابق بیگ کے اندر استر لگا کر سی لیجئے اور بازار سے ہینڈل منگا کر فٹ کر کے ٹانکئے۔ مابعد تیار شدہ بیگ میں جیسا کہ خاکہ سے ظاہر ہے پوتھ جھالر بنا لیجئے۔ شاندار ہینڈ بیگ تیار ہے۔ خدیجہ عبدالکریم

# باورچی خانہ

## خوبانی

آلو بخارا۔ رس بھری۔ اور آڑو کا جام۔
آج میں کئی چیزوں کے جام بنانے کی ترکیب لکھتی ہوں امید ہے کہ بہنیں پسند فرمائیں گی۔

ترکیب:۔ خوبانی پکی سیر بھر شکر ڈیڑھ سیر۔ اول خوبانیوں کے بیج نکال کر کئی کئی ٹکڑے کاٹ لیجئے اور پتیلی میں تراشیدہ خوبانی و شکر ساتھ ہی ڈال دیجئے۔ آدھ سیر پانی ڈال کر چولھے پر رکھ دیجئے اور دھیمی آنچ میں پکنے دیجئے جب خوبانیاں بالکل گھل جائیں اور گاڑھی چاشنی سی ہو جائے تب چولھے سے اتار لیجئے۔ لیجئے بہترین جام تیار ہے۔ ٹھنڈا ہونے پر کسی چینی کے برتن میں بھر لیجئے۔ بیحد خوش ذائقہ ہوگا۔ بالکل اسی طریقہ سے آلو بخارا۔ آڑو۔ اور رس بھری کا جام بنے گا۔ رس بھری کے جام میں شکر ہموزن ہوگی یعنی سیر بھر رس بھریوں میں سیر بھر شکر۔ عرصہ تک یہ جام خراب نہیں ہوں گے۔ آزمودہ ہیں۔

ولیہ شوکت حسین رضوی۔ آگرہ

## روے کی نمکین ٹکیاں

عمدہ روا (سوجی) سیر بھر۔ گھی۔ ڈیڑھ پاؤ۔

ترکیب:۔ پہلے روے کو گھی میں خوب گوندھ لیجئے اور پسا ہوا نمک تھوڑا ڈال دیجئے۔ جب خوب گندھ جائے تو چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا لیجئے۔ جب سب بن جائے تو سینی میں کاغذ بچھا کر برابر رکھ دیجئے پھر لگن میں سینی کو رکھ کر اس پر ایک بڑی سینی بند کر دیجئے۔ پھر لگن کے نیچے اور اوپر آگ رکھ دیجئے اور پنکھے سے دہکاتی جائیے۔ تھوڑی دیر کے بعد دیکھئے جب سرخ ہو جائیں تو نکال لیجئے۔ تیار ہیں۔

طیبہ بیگم۔ ملیح آبادی

## کل کل

یہ انگریزی نام ہے اور کرسمس کے خاص کھانوں میں سے ہے۔ اسکو ہندوستانی لوگ گلگلے کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ یہ بہت آسان اور جلدی تیار ہونے والا کھانا ہے۔ اس پر مزیدار بھی۔ لہذا اس کی ترکیب بہنوں کے لئے ارسال کرتی ہوں۔ امید ہے بہنیں پسند فرمائیں گی۔

امریکن میدہ پاؤ بھر۔ انڈے دو عدد۔ نمک چٹکی بھر۔ پہلے تین پاؤ شکر کا دو تاری قوام تیار کر لیں اور اس قوام میں برائے خوشبو کسی قسم کا ایسنس چند قطرے ڈالیں اب انڈوں کو پھینٹ کر ان میں نمک اور میدہ آہستہ آہستہ ڈال کر یک جان کر لیں اور اس مرکب کو تھوڑا تھوڑا لے کر گھی میں سرخ سرخ تل کر جو شیرہ پہلے سے تیار کر رکھا ہے اس میں چھوڑ دیں۔ بعد ٹھنڈے ہونے کے نوش فرمائیں۔ نہایت ہی مزے دار ہوں گے۔

ایم۔ بی۔ آنسہ صالح محمد مدراس

# معلومات اور تجربے

چھتری (چھاتہ) کی پرانی تانیں نکال کر اور انکی نوکیں برابر کر کے اور پتھر پر گھس کر "نٹنگ ورک" یعنی بننے کے کام میں لائیے۔ بالکل بازار کی خریدی ہوئی سلائیوں کی طرح کارآمد ہوں گی۔

سگریٹ کے بکسوں کی پنی پھینکئے نہیں بلکہ مندرجہ ذیل طریقہ سے کام میں لائیے۔ کاربن کاغذ سیاہ یا نیلے رنگ کا لیجئے اور ایک سفید کاغذ بالکل کاربن ہی کے سائز کا لے کر سفید کاغذ پر کوئی نقشہ یعنی اطراف بڑے بڑے پھول پتوں کی بیل اور درمیان میں کوئی خوبصورت قطعہ شعر یا کسی مشہور عمارت کا نقشہ بنا کر اور اس پر کاربن پیپر رکھ کر نقل کیجئے سب نشان کاربن پر بن جائیں گے۔ اب صفائی سے ان حروف اور پتوں کو باریک قلینچی سے تراش لیجئے اور وصلی کے ٹکڑے پر برابر گوند پھیر کر بہت صفائی کے ساتھ پنی چپکا لیجئے۔ جب قدرے خشک ہو جائے تو کاربن پیپر جس پر نقشہ بنا ہے مصالحہ کی طرف پتلا گوند پھیرئے اور پنی پر چپکا دیجئے۔ اب سیاہ کاربن میں سے پنی چمکتی ہوئی بہت ہی خوشنما اور اچھی معلوم ہوگی۔ شیشہ لگوا کر فریم کرا لیجئے اور مکان کی زینت بنائیے۔ کلمہ طیبہ۔ مساجد۔ تاج محل آگرہ۔ اور نقشہ جات و قطعات اس طور پر تیار کئے ہوئے بہت ہی عمدہ معلوم ہوں گے۔ اور بیکار پنی و کاربن پیپر بھی کام آجائے گا۔

پتلا سفید گوند اور سنہری پاؤڈر جو بازار میں بہت ارزاں بکتا ہے اور حسب پسند کوئی رنگ کسی شیشہ کے برتن میں ڈال کر حل کیجئے۔ پھر رائٹنگ پیپر اور لفافوں کے کناروں پر باریک برش سے گوٹ بنائیے بہت چمکدار اور خوبصورت معلوم ہوں گے۔ اسی مصالحہ سے کاغذ اور لفافوں پر بہت خوبصورت پھول اور بیلیں وغیرہ بھی بنائی جا سکتی ہیں اور سایہ میں سکھانے کے بعد سالہاسال خراب نہیں ہوتیں۔ اگر اس مصالحہ میں عمدہ لونڈر کے چند قطرے بھی ڈال لئے جائیں تو اچھا ہے۔ لفافوں اور کاغذوں میں خوشبو پیدا ہو جائے گی۔

نقلی موتیوں کی جھالریں جب دھل دھل کر سفید ہو جائیں تو ان کو اس طرح رنگئے کہ کوئی کچا رنگ بہت گہرا اور کم پانی میں گھول کر اس میں ذرا سا گوند ملا دیجئے اور موتیوں کی جھالر ڈال دیجئے۔ نصف گھنٹہ بعد جھالر نکال کر دھوپ میں خشک کر کے کسی نرم کپڑے سے بہت آہستہ پونچھ ڈالیے جھالر بالکل ایسی ہی معلوم ہوگی جیسی کہ بازار سے نئے موتی خرید کر بنائی گئی ہے۔

ادارہ

# انتخاب

چاندنی کو یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ چاند سے زیادہ درخشاں اور پھولوں سے بڑھ کر دلربا تھی۔ ہاں خوبصورتی میں کوئی کلام نہیں تھا۔ گورا گورا چنبیلی سا رنگ۔ کالی کالی ضیا تاب آنکھیں۔ بھولا بھالا مکھڑا۔ اور سادہ سادہ انداز معصوم اور بے نیاز آرائش۔ اسے خبر نہ تھی کہ دنیا کس روشن زندگی کا پہلو بدل چکی ہے۔ کیونکہ وہ ایک ایسے ماحول میں پرورش پا رہی تھی جہاں کی فضا ایک مختصر ترین پھوس کے چھپر ایک لانبی کوٹھری اور چار چار پائیوں کے صحن تک محدود تھی۔ راج گڈھ ریاست کے متعلق ایک چھوٹا سا قصبہ تھا۔ چند مکانات پختہ تھے باقی سب چاندنی کے گھر کی طرح کھپریلوں اور چھپروں کے سائے تلے اپنی غربت و افلاس کی زندگی گزار رہے تھے۔ لیکن ان کے مکین کبھی شہریوں کی طرح پریشان اور دل گرفتہ نظر نہ آتے تھے۔ بلکہ یہ سب ہمیشہ مسرور و شاداں خوش و خرم ہنستے بولتے دکھائی دیتے۔ نور کے تڑکے پیاری لڑکیاں اچھلتی کودتی قہقہے لگاتی پانی بھرنے جاتیں۔ ان کے معصوم دل کبر و نخوت، حرص و حسد، فیشن و تکلف کے جذبات سے آئینہ کی طرح پاک تھے۔ سہیلیوں کے اس شاداب گروہ میں چاندنی بھی ہنستی کھیلتی تالاب سے پانی لاتی۔ اس کام سے فارغ ہوتے ہی وہ اپنی پیاری بھوری گائے اور معصوم سی چتکبری بکری کو دانہ دیتی اتنے وہ دانہ کھاتیں چاندنی جھاڑو لے کر تمام گھر چندن بنا دیتی۔ رات کی پھیلی ہوئی متفرق اشیاء برتنوں، حقہ، پھٹی ٹوٹی دریوں میلے کچیلے تکیوں کو ٹھکانے سے رکھ دیتی۔ پھر جھٹ پٹ پیتل کی ننھی ہوئی چمکدار بالٹیاں لے کر دودھ نکالنے لگتی۔ گھر کا کل کام اس کے سپرد تھا۔ چھوٹے بہن بھائیوں کی دیکھ بھال مزید برآں۔ علاوہ ازیں گائے بکری اور ننھے بچوں کی وجہ سے ہر غلیظ کام بھی اسے کرنا پڑتا تھا۔ لیکن وہ کبھی یہ نہ سوچ سکتی کہ یہ کام میں کیوں کروں۔ کیونکہ اس کی ماں تو بے چاری ننھے بچوں کی وجہ سے ہر وقت چارپائی پر بیٹھنے کی ضرورت مند تھی۔ بدیں ہمہ چاندنی ہر وقت گلاب سے زیادہ شگفتہ خاطر رہتی تھی اور اکثر دوپہر کو کچا سوت اور بادامی سینکیں لے کر اپنی پڑوسن سہیلی مونا کے پاس آ بیٹھتی۔ دونوں قلبی انہماک اور دلی ذوق و شوق سے سینکو اور سوت کی ایک جالدار پنکھیا بنانا چاہتی تھیں۔ ایک دفعہ قصبہ کے بڑے زمیندار کی لڑکی کے پاس چاندنی نے اس قسم کی پنکھیا دیکھی تھی۔ جب سے وہ برابر اسے بنانے کی کوشش کیا کرتی تھی۔ آخر ایک دن وہ مکمل ہو گئی۔ دونوں سہیلیاں بہت خوش ہوئیں اور دونوں نے جھل جھل کر ہوا دیکھی۔

(۲)

اس دن سے چاندنی کبھی کبھی اپنی گڑیلوں میں سے پرانی دھرانی کترنیں نکال کر اور ان کے ڈوپٹوں سے چھوٹا گوٹا اتار کر پھول پتیاں تراشتی رہتی۔ باہر آتے جاتے وہ خودرو پھولوں کو نگاہ تعمق سے دیکھتی اور گھر آ کر بجنسہ ویسا ہی پھول بنا کر حتی الامکان اسی رنگ سے رنگ دیتی پھر ان پھول پتیوں کو پچھوں کے کپڑوں۔ ماں کی شکستہ ساری اور اپنی بوسیدہ اوڑھنی میں لگا دیتی۔ اگر یہ بھی میسر نہ آتے تو کاغذ ہی پر ذرا اسے بھات سے چپکا کر رکھ لیتی۔ جب کچھ بھی نہ ملتا تو کوئلوں سے دیوار و زمین پر تالاب اور بطوں پھولوں پتوں آسمان اور چاند تاروں کے وہ نقوش کھینچا کرتی جو اس کے صانع اور جدت طراز دماغ میں پیدا ہوتے رہتے تھے۔ اور اسی ارمان میں اس کے دن گزر جاتے کہ جب میرا بیاہ ہو گا اس وقت یقیناً مجھ کو کچھ پیسے ملا کریں گے تو میں ضرور اپنی حسب تمنا ہر چیز پر پھول بوٹے بنایا کروں گی۔

ایک دفعہ اس کے پتا بشمبر دیال نے میلے سے اسے دو تین موتیوں کے کنٹھے لا دئے۔ سفید اور سنہرے نازک کانچ کے۔ چاندنی کا دل نہ چاہا کہ انہیں پہنے۔ اس نے مٹی کا ایک ننھا سا پیالہ گملا بنایا اور اسے چولھے میں پکا کر سرخ کر لیا۔ ماں کے پاندان میں سے ذرا سا چونا لے کر اس گملے پر قلعی کی اور دھوپ میں رکھ دیا۔ پھر سینکیں اور سوئی تاگہ لے کر ان موتیوں کا ایک ننھا سا جگنی چمکتا دمکتا گلدستہ تیار کیا۔ سبز کاغذ کی ٹہنیاں لگائیں اور روپہلے موتی کناروں پر ٹانک دئے۔ بالکل شبنم کے درخشاں قطروں کی طرح سنہرے موتیوں کے حسین پھول مزین کر دئے۔ گلدستہ مکمل ہو گیا وہ دو تین منٹ اسے بغور دیکھتی رہی اور پھر بے تابانہ دوڑ کر بشمبر کے پاس لے گئی۔ "پتا جی یہ میں نے تمہارے لئے بنایا ہے۔" بشمبر۔ "تم نے۔ لا دیکھوں تو۔ شاباش جیتی رہ۔ اری چاندنی لا اسے میلے میں بیچ دوں۔ تجھے پیسے لا دوں گا۔" چاندنی نے اٹھلا کر کہا۔ "نا پتا جی میں تو نہیں بیچتی۔" بشمبر۔ "باولی تیرے ہی بھلے کی کہہ رہا ہوں۔ دو چار پیسے تیرے ہی کام آئیں گے۔" چاندنی۔ "تو اچھا بیچ دو۔" شام کو بشمبر میلے جاتے ہوئے گلدستہ بھی لے گیا اور چاندنی اس کا شدت سے انتظار کرتی رہی۔ دس بجے رات کو بشمبر نے واپس آکر ۲ چاندنی کو دئے۔ سیدھا سادھا گوالا اس دلفریب صنعت کو ۲ ہی میں فروخت کر آیا تھا۔ اور از حد نازاں تھا۔ ساتھ ہی اس نے دو پیسے کے موتی اور چاندنی کو لا دئے اور کہا "چندا کل کا میلا اور ہے ایک گلدستہ اور بنا لے ۲ کو بیچ دوں گا۔ اس طرح تجھے بہت مل جائیں گے۔" ۲ پر چاندنی خوشی سے دیوانی سی ہو گئی۔ وہ لیٹ گئی اس کے کان میں ۲ کا لفظ نقرئی نغمے کی طرح گونجتا رہا اور خواب و خیال میں چار اکنیاں ہی نظر آتی رہیں۔

(۳)

راج گڑھ میں آج چاروں طرف نہایت رونق و زینت نظر آ رہی ہے چھوٹا سا بازار پھولوں سے خوب سجا ہوا تھا۔ جگہ جگہ سنہری جھنڈیاں لہرا رہی ہیں قصبہ والے از حد مسرور انتظام میں مشغول تھے۔ کیونکہ آج انکی زندگی میں پہلی مرتبہ ریاست کے عادل و شریف النفس رعایا پرور راجہ کا اکلوتا فرزند راج کمار مہابیر سنگھ اس چھوٹے سے قصبے کو رونق بخشنے والا تھا۔ بہت جلد تمام انتظامات مکمل ہو گئے۔ ہر طرف چھتوں پر عورتیں اور بچے پھولوں کی تھالیاں لئے کھڑے تھے۔ اتنے میں بینڈ بجنے لگا اور فوجی سپاہی قطار در قطار خاموش اور ساکت آہستہ آہستہ سبک خرام پانی کی طرح آنے لگے۔ سفید جھنڈیاں نورانی سایوں کی طرح لہرانے لگیں کوٹھوں پر عورتیں اور بچے ہکا بکا حیران و ششدر یہ شوکت شاہی یہ نادر الوجود منظر دیکھ رہے تھے بیس پچیس منٹ خوبصورت جلوس گذرنے کے بعد ایک شاندار آئینہ تراش کار عروس نو کی طرح نرم روی سے سامنے آئی۔ اور راج کمار مہابیر سنگھ اپنے ایک نوجوان دوست کے ہمراہ متمکن نظر آئے۔ راج کمار کا لباس سادہ تھا۔ آنکھیں برقی قمقموں کی طرح پرتاب اور چمکدار گیسو براق پیشانی پر سفید اور کالے بادلوں کا نظارہ دکھلا رہے تھے۔ وہ شاہی وقار سے برابر سلام کرتے جا رہے تھے "راج کمار کی جے"۔ "راج کمار کی جے"۔ ہر طرف سے فلک شگاف نعرے بلند ہو رہے تھے۔ اور چاروں طرف سے راج کمار پر پھولوں کی بارش ہو رہی تھی۔ چاندنی نے بھی غور سے دیکھا اور اپنی ماں کے ہاتھ سے تھالی لے کر پھول برسا دئے راج کمار نے تمکنت سے سر اٹھایا۔ اور سلام کا اشارہ کیا۔ چاندنی پیچھے ہٹ گئی وہ اس روح کش نگاہ کی تاب نہ لا سکی۔ اور اپنی سہیلیوں کے جھرمٹ میں غائب ہو گئی۔ اس طرح کہ راج کمار اسے قطعاً نہ دیکھ سکے۔

(۴)

بشمبر۔ "آخر تو نے پوچھا بھی کہ وہ کیوں نہیں پسند کرتی۔" چاندنی کی ماں جمنا۔ "بہت پوچھ لیا۔ مگر اس کی نہیں ہاں نہیں ہوتی کیا بتاؤں میرا تو دل بہت گھبرا رہا ہے۔ ایسا اچھا لڑکا پھر کہاں ملے گا۔ اور روپیہ بھی زیادہ نہیں مانگتا۔ اور لوگ روپیہ بھی

زیادہ مانگیں گے۔" بشمبرؔ۔ "میں خود اسی فکر میں ہوں۔ آخر بات کیا ہے کہ ادھر چار پانچ مہینے سے چاندنی ہر وقت چپ چپ دکھائی دیتی ہے۔ اور اندر گھسی بیٹھی رہتی ہے۔ میں نے سوچا تھا کہ بیاہ ہو جائے تو اس کا دل کچھ کھل جائیگا۔ وہ بیاہ کو بھی راضی نہیں ہے۔ خیر میں اب باہر جاتا ہوں تم اسے ایک دفعہ اور سمجھا لو۔ ورنہ میں اس کی مرضی کے خلاف نہ کرونگا۔ اور اٹھ کر چلا گیا۔

چاندنی کی ماں۔ اری چاندنی۔ او چاندنی۔ چاندنی کوٹھری سے نکل کر کھمبے سے لگ کر کھڑی ہو گئی۔ جمنا۔ آ یہاں بیٹھ کر میری بات سن لے۔ تیرے پتا کہہ گئے ہیں کہ چاندنی کو اچھی طرح سمجھا دو۔ کہ "برجو" بڑا نیک لڑکا ہے۔ چار جماعت پڑھ بھی چکا ہے۔ مٹھائی کی دوکان خوب چل رہی ہے۔ سارا راج گڑھ اسی کی دوکان کی مٹھائی کھاتا ہے۔ شان صورت میں سپاہیوں کی طرح ہے۔ دودھ سا بھبوکا رنگ ہے۔ آخر تجھے کس لئے انکار ہے۔ چاندنی کا دل بیٹھنے لگا۔ دو منٹ وہ کچھ نہ کہہ سکی۔ موٹے موٹے آنسو اس کے دل سے ابل کر آنکھوں میں اٹک گئے۔ اس نے نظر نیچی کر لی۔ "جمنا"۔ اری چپ ہو گئی۔ دیکھ تو سارا راج گڑھ مجھے دن رات طعنے دے رہا ہے۔ کہ کیا لڑکی کے بال سفید کر کے بیاہ کرو گی تو بس اتنی سی بات بتا دے کہ برجو میں کیا برائی ہے۔ چاندنی۔ ماتا کچھ بھی نہیں۔ بس میرا جی ہی نہیں چاہتا۔ میں تو ساری عمر اسی طرح اپنے گھر کی سیوا کروں گی۔ تم اس بات کا خیال بالکل چھوڑ دو۔" یہ کہتے کہتے اس کے آنسو بے اختیار بہنے لگے اور اس نے دونوں ہاتھوں سے منہ چھپا لیا

(۵)

بشمبر۔ چاول کھاتے ہوئے۔ اری چاندنی کی ماں۔ وہ راج کمار آئے تھے نا۔ کوئی دس مہینے ہوئے۔ (چاندنی چونک پڑی اور جھاڑو روک کر سننے لگی) وہ بھی عجب مزاج کے شہزادے ہیں۔" جمنا "کیوں وہ تو بڑا ہی سندر راجپوت ہے۔ کیسا سلام کرتا جا رہا تھا۔ یہ ہی تو کہہ رہا ہوں کہ اب ان کے بیاہ کا فکر ہو رہا ہے۔ بڑی بڑی ریاستوں کے پیغام سلام آ رہے تھے مگر راج کمار نے صاف انکار کر دیا اور کہہ دیا ہے کہ جو جو لوگ مجھ سے اپنی بیٹی کا بیاہ کرنا چاہیں وہ اپنی بیٹیوں سے کہیں کہ وہ خود مجھے تحفے بھیجیں جس لڑکی کا تحفہ مجھے پسند آ جائے گا اسی سے شادی کروں گا۔ اس لئے اگھن کی ۱۱ تاریخ مقرر ہو گئی ہے۔ اس دن راج کمار کے سامنے سب تحفے رکھے جائیں گے۔ بس وہ اپنے لئے کینا تحفے سے پسند کریگا۔ جمنا۔ تعجب سے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر سوچنے لگی۔ چاندنی نے سر نیچا کر لیا۔ راج کمار۔ راج کمار۔ اس کے ہونٹوں سے نکلا۔ وہ اس ولیعہد کے خوبصورت جلوس کے تصور میں گم ہو گئی۔ جمنا۔ تو اچھا پھر کتنی جگہوں سے سوغاتیں آئیں گی۔ بشمبرؔ۔ بہت آئیں گی۔ اری اب تو لڑکیاں بھی مردوں سے زیادہ پڑھ گن رہی ہیں۔ بہت ہوشیار ہو گئیں۔ عینک لگائے موٹروں میں سواری کرتی ہیں بڑے بڑے لوگوں کی بہت بہت پڑھی لکھی لڑکیاں تحفے بھیج رہی ہیں۔" جمنا۔ ایشور مبارک کرے۔ بھلا راجہ بیٹے کے بیاہ میں کچھ غریبوں کی بھی خبر لیگا۔" بشمبرؔ۔ جب بیاہ ہوگا تب ہی تو۔ ابھی تو بات بھی طے نہیں۔"

(۶)

جمنا کو پارسال اس کے بھائی کی شادی میں سفید چمکدار لٹھے کی ایک اوڑھنے کی چادر ملی تھی۔ جو کہ آج تک بدستور کپڑے میں لپٹی ہوئی جمنا کے صندوق میں بہ حفاظت رکھی تھی۔ کئی دن سے چاندنی ماں کی انتہا سے زیادہ خوشامد کر رہی تھی کہ وہ چادر مجھے دیدو۔ جمنا نے ہر چند پوچھا کہ وہ کیا کرے گی مگر اس نے کچھ نہیں بتایا۔ آخر ایک دن جب وہ مانگتے مانگتے رونے لگی تو جمنا کو ترس آ گیا اور اس نے کہا۔ جا نکال لے۔ چاندنی فرطِ مسرت سے بے اختیار مسکرا پڑی اور جلدی سے کوٹھری میں چلی گئی ...... شام کو جب اس کا بھائی راما سکول سے آکر روٹی کھا چکا تو چاندنی نے اسے چپکے سے اپنی جھونپڑی دی۔

گلدستوں والی چوتی جواب تک بجنسہ اس کے پاس محفوظ تھی۔ اور کہا کہ "شمبو (قصبہ کا درزی) کے یہاں سے ننھی ننھی سب کترنیں خرید لائے"۔ گھنٹہ بھر بعد رامو ایک بڑی سی ٹوکری میں ہر قسم کی چھوٹی چھوٹی کترنیں لئے داخل ہوا۔

جمنا۔ اس لڑکے کی جو بات ہے اوندھی ہے۔ ارے [illegible] یہ کوڑا کیوں سمیٹ لایا۔ اچھا لا۔ سب کے لنگوٹے سی دونگی۔ رامو۔ نہیں ماں۔ یہ تو دیدی نے منگوائی ہیں [illegible] جمنا۔ اور سنو چاندنی کی عقل تو بالکل ہی سٹھیا گئی ہے اس وبال کا کیا کرے گی"۔ مگر چاندنی نے دوڑ کر ٹوکری لے لی اور لے جا کر اندر رکھ دی۔ جمنا دیر تک بڑبڑاتی رہی۔

(۷)

بشمبر۔ (غور سے دیکھ کر) اری چاندنی کی ماں۔ کیسی عمدہ سیج ہے۔ تیری لونڈیا تو بڑی ہنرمند نکلی۔ دیکھ تو پھول بالکل ایسے لگ رہے ہیں کہ ابھی توڑ کر سونگھ لو۔ اچھا خاصا بغیچہ (ننھا باغ) کھل رہا ہے۔ ہر قسم کا پھول بنا دیا ہے۔ شاباش میری لالی شاباش (چاندنی کی کمر ٹھوکتے ہوئے) جب میری چاندنی کا بیاہ ہوگا تو سسرال والے دیکھ کر دنگ ہو جائیں گے"۔ جمنا۔ پندرہ دن بچی نے دن رات ایک کر دیا (فخریہ) میری چاندنی لاکھوں میں ایک ہے"۔ چاندنی۔ آہستہ سے۔ پتا جی اسے بھی راج کمار کو تحفہ بھیجدو۔ بشمبر۔ چونک کر۔ ایں کیا تونے اس لئے بنائی ہے۔ اری یہ کیا حماقت سوجھی۔ بھلا وہاں کہاں گذر۔ چندا وہ تو کسی بڑی پڑھی لکھی مالدار کنیا کو چاہئیں گے۔ جنہوں نے ہیرے موتی تحفے دئے ہوں گے"۔ چاندنی"۔ پتا جی تم سچ کہہ رہے ہو۔ مجھے یہ خیال ہی نہیں۔ بس میں نے تو ویسے ہی راج کمار کے لئے ایک تحفہ بنا دیا ہے۔ یہ مطلب ذرا بھی نہیں کہ وہ اسے پسند کرے گا"۔ جمنا۔ تو تو دن بدن پاگل ہوتی جا رہی ہے"۔ بشمبر۔ ہاں بیٹی سوچ سمجھ کر کام کرنا چاہئے"۔ بشمبر نے نظر اٹھائی تو چاندنی کے پھول سے گالوں پر بے شمار سفید آنسوؤں کی بوندیں پھسلتی نظر آئیں۔ وہ دم بخود رہ گیا۔ اور چند منٹ سوچ کر بولا "تو رونے کیوں لگی ہیں کسی نہ کسی طرح لے جاؤں گا۔ بس۔ بچہ کی ضد ہی تو ہے۔ میرے لئے تو چاندنی آج بھی وہی ہے جو کل تھی۔

(۸)

دربانوں نے کڑک کر کہا "کون ہے؟"۔ بشمبر۔ سہم گیا۔ ایک غریب آدمی ہوں راج گڑھ سے آیا ہوں۔ اندر جاؤنگا۔ دربان (ہم زبان) ابے گدھے۔ اندر کیا کرنے جائیگا۔ خبر بھی ہے وہاں کیا ہو رہا ہے"۔ بشمبر"۔ ہاں جی۔ وہاں راج کمار تحفے چاہئیں گے۔ میں بھی ایک تحفہ لایا ہوں"۔ دربان (آپس میں) پاگل ہے۔ دماغ خراب ہے۔ ابے بھاگ یہاں سے ورنہ گرفتار ہو جائیگا بشمبر حضور گاؤں کی ایک کنیا نے ایک تحفہ بھیجا ہے وہ لیجاؤں گا۔ دربان۔ کہہ رہے ہیں سیدھی طرح چلا جا۔ دیکھ وہ تحفوں کے مینیجر صاحب کی گاڑی آگئی۔ ہٹ جلدی ورنہ ابھی پکڑا جائیگا۔ اتنے میں ایک شاندار کار سامنے آگئی۔ بشمبر ڈر کر پیچھے ہٹ گیا۔ کار سے ایک بارعب مینیجر برآمد ہو کر آگے بڑھا۔ بشمبر دل مضبوط کر کے لپکا اور ہاتھ جوڑ کر قدموں پر گر پڑا۔ مینیجر۔ ونل۔ کون۔ تم غریب مزدور۔ کیسے آئے ہو۔ بشمبر حضور میری لڑکی نے ایک تحفہ بھیجا ہے۔ مینیجر عینک صاف کرتے ہوئے۔ میاں اپنا کام کرو میرے پاس وقت نہیں ہے۔ بشمبر۔ سرکار غریب کا دل نہ توڑیئے ذرا دیکھ ہی لیجئے۔ مینیجر زہر خندہ سے۔ دکھاؤ۔ بشمبر نے جلدی سے بغل سے پرانی دھوتی میں لپٹی ہوئی چادر نکالی۔ لٹھے کی سفید چادر پر پھولوں کی سیج سیج۔ مینیجر آئینہ بن گیا۔ ایں تمہاری لڑکی نے سچ بتاؤ کہاں پڑھتی ہے۔ کس سے کام سیکھتی ہے۔ بشمبر۔ نہ جناب۔ جاہل ہے۔ پڑھتی کہاں۔ نہ کسی نے کام سکھایا۔ آپ ہی بنانے لگی ہے۔ مینیجر۔ ہم بہت خوش ہوئے۔ اب تم جاؤ۔ بشمبر۔ ہاتھ جوڑ کر حضور غریب پرور دیا کیجئے۔ میری لڑکی کو بہت صدمہ پہنچے گا۔

